بیان کردہ طریقہ یوں ذکر کیا گیا ہے کہ مالک زمین عامل کے لگائے
ہوئے پودوں کے نصف کے عوض اپنی نصف زمین عامل کے ہاتھ
فروخت کردے تو اس طریق سے زمین اور پودے مالک اور عامل کے
درمیان نصف نصف ہو جائیں گے اور معاملے کے جواز کی صورت
بھی نکل آئے گی لیکن صاحب ہدایہ نے ہدایہ کی تخریج کو زیادہ صحیح
قرار دیا ہے۔ کیونکہ کفایۃ المنتہیٰ کی تخریج میں ایک فقہی اشکال ہے
کہ نصف درخت مجہول ہیں تو جہالت کی بنا پر زمین سے ان کا مبادلہ
صحیح نہ ہوگا۔ لیکن ہدایہ کی تخریج فقہی اصول اور قیاس کے مطابق
ہے لہٰذا یہی تخریج صحیح زیادہ ہے۔

وَاللّٰہُ تَعَالٰی اَعْلَمُ بِالصَّوَابِ